مکرم ملک رفیق احمد صاحب

# سیدنا حضرت مصلح موعود کی سعی پیہم و عمل صالحہ کے متعلق روح پرور نصائح

حضرت مرزا بشیر الدین محمود احمد خلیفۃ المسیح الثانی المصلح الموعود اپنے دور خلافت میں احباب جماعت احمدیہ کے اندر سعی عمل کا جذبہ پیدا کرتے رہے جس سے ایک نئے عزم اور ولولہ سے جماعت کا قدم آگے بڑھتا رہا ہے۔ یہاں آپ کی تقریروں اور تحریروں سے ارشادات دیئے جا رہے ہیں جو جماعت احمدیہ کی غیر معمولی ترقیات کا موجب بنے۔

## شکاری پرندے بنو

آپ فرماتے ہیں۔

’’ہماری جماعت کے افراد کو شکاری پرندے بننا چاہئے۔ انہیں وہ باز بننا چاہئے جو روحانی لحاظ سے اپنے شکار پر حملہ آور ہوتا اور اسے اپنے قبضہ و تصرف میں لے آتا ہے۔ چوہوں کی طرح اپنی بلوں میں سر چھپانے والی قوم کبھی کامیاب نہیں ہو سکتی بلکہ کامیاب وہی قوم ہوا کرتی ہے جو بازوں اور شکروں کی طرح ہوتی ہے۔‘‘

(مشعل راہ جلد اول صفحہ 231)

## دینی تعلیم کے حصول کے لئے راہنمائی

آپ نہایت دلنشیں انداز میں یہ نصیحت فرماتے ہیں۔

’’پس ہمارا فرض ہے کہ ہم اپنی جماعت کے تمام افراد کو دوسروں کے دلائل سے آگاہ رکھیں اور ہر فرد کے یہ ذہن نشین کریں کہ دوسرا کیا کہتا ہے اور اس کے اعتراضات کا کیا جواب ہے اور میں اس غرض کے لئے انصار اللہ اور خدام الاحمدیہ سے کہتا ہوں کہ وہ سال میں ایک ایسا ہفتہ مقرر کریں جس میں ان کی طرف سے یہ کوشش ہو کہ وہ جماعت کے ہر فرد کو نہ صرف اپنی جماعت کے مسائل سے آگاہ کریں بلکہ یہ بھی بتائیں کہ دوسروں کے کیا کیا اعتراضات ہیں اور ان اعتراضات کے کیا کیا جوابات ہیں۔ یہ تعلیم کا سلسلہ زبانی ہونا چاہئے اور پھر زبانی ہی ان کا امتحان بھی لینا چاہئے تا جماعت میں بیداری پیدا ہو اور وہ دوسروں کے ہر حملہ سے اپنے آپ کو پوری ہوشیاری سے بچا سکے۔ مگر یہ نہ ہو کہ تم اپنی کتابیں پڑھنی چھوڑ دو اور دوسروں کی کتابیں پڑھنے میں ہی مشغول ہو جاؤ۔ پہلے اپنے سلسلہ کی کتابیں پڑھو۔ ان کو یاد کرو۔ ان کے مضامین کو ذہن نشین کرو اور جب تم اپنے عقائد میں پختہ ہو جاؤ تو مخالفوں کی کتابیں پڑھو مگر چوری چھپے نہ پڑھو بلکہ علی الاعلان پڑھو اور سب کے سامنے پڑھو اور پھر مخالف دلائل کا پوری مضبوطی سے رد کرو اور دوسروں کے مقابلہ میں ایک شیر کی طرح کھڑے ہو جاؤ۔

(مشعل راہ جلد اول صفحہ 233)

## تنظیموں میں شامل نہ ہونا قومی جرم ہے

تنظیموں میں شرکت کی تلقین کرتے ہوئے فرمایا:۔

’’دوستوں کو معلوم ہے کہ میں نے جماعت کو تین حصوں میں منظّم کرنے کی ہدایت کی تھی۔ ایک حصہ اطفال الاحمدیہ کا یعنی پندرہ سال تک کی عمر کے لڑکوں کا ایک حصہ خدام الاحمدیہ کا یعنی سولہ سال سے چالیس سال تک کی عمر کے نوجوانوں کا اور ایک حصہ انصار اللہ کا جو چالیس سال سے اوپر کے ہوں خواہ کسی عمر کے ہوں۔ میں سمجھتا ہوں کہ ہر وہ نوجوان جو خدام الاحمدیہ میں شامل ہونے کی عمر رکھتا ہے لیکن وہ اس میں شامل نہیں ہوا اس نے ایک قومی جرم کا ارتکاب کیا ہے اور اگر کوئی شخص ایسا ہے جو چالیس سال سے اوپر کی عمر رکھتا ہے مگر وہ انصار اللہ کی مجلس میں شامل نہیں ہوا تو اس نے بھی ایک قومی جرم کا ارتکاب کیا ہے اور اگر کوئی بچہ اطفال الاحمدیہ میں شامل ہونے کی عمر رکھتا تھا اور اس کے ماں باپ نے اسے اطفال الاحمدیہ میں شامل نہیں کیا تو اس کے ماں باپ نے بھی ایک قومی جرم کا ارتکاب کیا ہے۔‘‘

(مشعل راہ جلد اول صفحہ 218)

جماعتی تنظیموں میں محض شامل ہونا کافی نہیں بلکہ اپنے اعمال کو ان مجالس کے اغراض ومقاصد کے مطابق بنانے کی ضرورت ہے آپ فرماتے ہیں:۔

’’صرف ان مجالس میں شامل ہونا کافی نہیں بلکہ اپنے اعمال ان مجالس کے اغراض و مقاصد کے مطابق ڈھالنے چاہئیں۔ خدام الاحمدیہ کا فرض ہے کہ وہ اپنے اعمال سے خدمت احمدیت کو ثابت کر دیں۔ انصار اللہ کا فرض ہے کہ وہ اپنے اعمال سے دین کی نصرت نمایاں طور پر کریں اور اطفال الاحمدیہ کا فرض ہے کہ ان کے اعمال اور ان کے اقوال تمام کے تمام احمدیت کے قالب میں ڈھلے ہوئے ہوں جس طرح بچہ اپنے باپ کے کمالات کو ظاہر کرتا ہے اسی طرح وہ احمدیت کے کمالات کو ظاہر کرنے والے ہوں۔ یہی غرض اس نظام کو قائم کرنے کی ہے۔‘‘

(مشعل راہ جلد اول صفحہ: 221)

## نماز کی پابندی کیلئے نصیحت

ہم میں سے ہر ایک پر نماز باجماعت کی پابندی لازم ہے۔ حضرت مصلح موعود اس امر کی نصیحت کرتے ہوئے نہایت دلنشین انداز میں بیان فرماتے ہیں۔

’’جب میں کہتا ہوں کہ نماز کی پابندی کی جائے تو اس کا یہ مطلب نہیں کہ تم پانچ نمازوں میں سے چار پڑھو یا ہفتہ کی 35 نمازوں میں سے 34 پڑھو یا سال بھر کی 1800 نمازوں میں سے 1799 نمازیں پڑھو اس کو پابندی نہیں کہتے۔ جب میں کہتا ہوں کہ نمازوں کی پابندی کی جائے تو اس کا مطلب یہ ہوتا ہے کہ تم سال کی 1800 نمازیں پوری کی پوری پڑھو۔ جسم فاقہ برداشت کر سکتا ہے لیکن روح فاقہ برداشت نہیں کر سکتی...... بعض لوگ دس دس بارہ بارہ دن کے فاقہ کے بعد بھی زندہ رہتے ہیں لیکن روح ایک لطیف چیز ہے جو ایک فاقہ بھی برداشت نہیں کر سکتی۔ اگر سال میں ایک نماز بھی چھوڑ دی جائے تو روح مر جائے گی اس وجہ سے علماء نے یہ فتویٰ دیا ہے کہ جان بوجھ کر چھوڑی ہوئی نماز کی قضا نہیں‘‘۔ (مصباح دسمبر 1950ء صفحہ 15)

## نیا عزم اور سعی و عمل

تم اگر نیک کاموں میں سرگرمی سے مشغول ہو جاؤ تو میں سچ کہتا ہوں کہ لوگوں پر اس کا اثر ہوئے بغیر نہیں رہ سکتا۔ سورج مشرق کی بجائے مغرب سے طلوع کر سکتا ہے۔ سورج مغرب کی بجائے مشرق میں ڈوب سکتا ہے۔ مگر یہ ممکن ہی نہیں کہ کسی نیک کام کو جاری کیا جائے اور وہ ضائع ہو جائے۔ یہ ممکن ہی نہیں کہ تم نیک کام کرو اور خدا تمہیں قبولیت نہ دے۔

(مشعل راہ جلد اول صفحہ 27)

آپ کی ایک نظم میں نصیحت کا نہایت محبت بھرا انداز ہے آپ فرماتے ہیں۔

میں اپنے پیاروں کی نسبت
ہرگز نہ کروں گا پسند کبھی
وہ چھوٹے درجہ پہ راضی ہوں
اور ان کی نگاہ رہے نیچی
وہ چھوٹی چھوٹی باتوں پر
شیروں کی طرح غراتے ہوں
ادنیٰ سا قصور اگر دیکھیں
تو منہ میں کف بھر لاتے ہوں
وہ چھوٹی چھوٹی چیزوں پر
امید لگائے بیٹھے ہوں
وہ ادنیٰ ادنیٰ خواہش کو
مقصود بنائے بیٹھے ہوں
شمشیر زباں سے گھر بیٹھے
دشمن کو مارے جاتے ہوں

(از کلام محمود صفحہ 142)

اللہ تعالیٰ ہم سب کو حضرت مصلح موعود کے ارشادات پر عمل کرتے ہوئے سعی پیہم کرنے والا بنائے۔ آمین

مکرم ملک الطاف الرحمان صاحب

# حضرت مصلح موعود کی ذہانت کا اعتراف اور قبولیت دعا

1952ء کی بات ہے میں ملیر چھاؤنی کراچی میں تھا۔ اسی سال حضرت خلیفۃ المسیح الثانی کراچی تشریف لائے۔ ملیر چھاؤنی میں کافی احمدی آفیسر جن میں جنرل عبدالعلی ملک صاحب بھی تھے رہائش پذیر تھے۔ ہمارا بھی دل چاہا کہ حضور ملیر چھاؤنی بھی تشریف لائیں اور خطاب کریں۔ دوسرے دن پرائیویٹ سیکرٹری مکرم مولوی عبدالرحمٰن انور صاحب کے ذریعہ وقت لے کر ہم نے آفیسر میس میں پروگرام تشکیل دیا۔ سب کو اطلاع کر دی گئی کہ کل شام 4 بجے آفیسرز میس میں حضور خطاب فرمائیں گے۔ رات کو کسی مخالف آفیسر کو پتہ چل گیا کہ کل میس میں مذہبی لیکچر ہو رہا ہے۔ دوسرے دن صبح ہی میس سیکرٹری حفیظ ابن حفیظ نے مجھے بتایا کہ آپ پروگرام میس میں نہیں کر سکتے۔ ہم سارے دوست بہت پریشان ہوئے کہ اب کیا ہوگا۔ میرے ایک غیر احمدی دوست کرنل ممتاز صاحب نے کہا کہ گھبرانے کی کوئی بات نہیں میری کوٹھی میس کے ساتھ ہے وہاں ہم ٹینٹ لگوا لیتے ہیں اور دو آدمی میس (Mess) کے گیٹ کے پاس کھڑے کر دیتے ہیں جو بھی میس میں آئے گا اسے ساتھ ہی بتا دیا جائے گا کہ ساتھ والی کوٹھی میں پروگرام ہو رہا ہے۔ خیر وقت مقررہ پر حضور تشریف لائے۔ حضور نے اپنے خطاب میں موقع کی مناسبت سے جدید ہتھیاروں کے متعلق روشنی ڈالی۔ دوران خطاب کرنل ممتاز جو میرے

## سبز اشتہار۔ تصرفات الٰہیہ کا مظہر

سیدنا حضرت مصلح موعود نے 12 مارچ 1944ء کو لاہور کے ایک جلسہ عام میں پرشوکت انداز میں اعلان فرمایا کہ میں ہی پیشگوئی مصلح موعود کا مصداق ہوں۔ شمع خلافت کے پروانوں کا ولولۂ ذوق وشوق عروج پر تھا۔ دوران تقریر جب حضور کی زبان مبارک سے یہ الفاظ سنے گئے تو فضائیں تسبیح وتحمید کے نغموں اور پُر جلال نعروں سے گونج اٹھیں۔:

’’خدانے مجھے وہ دل بخشے ہیں جو میری آواز پر ہر قربانی کرنے کے لئے تیار ہیں۔ میں انہیں سمندر کی گہرائیوں میں چھلانگ لگانے کے لئے کہوں تو وہ سمندر میں چھلانگ لگانے کے لئے تیار ہیں میں انہیں پہاڑوں کی چوٹیوں سے اپنے آپ کو گرانے کے لئے کہوں تو وہ پہاڑوں کی چوٹیوں سے اپنے آپ کو گرا دیں۔ میں انہیں جلتے ہوئے تنوروں میں کود جانے کا حکم دوں تو وہ جلتے تنوروں میں کود کر دکھاویں۔ اگر خودکشی حرام نہ ہوتی۔‘‘

(انوارالعلوم جلد 17 ص 242)

حضور پُرنور نے اپنی تقریر میں ایک عجیب توارد کا بھی ذکر کیا جس کے پیچھے تصرف الٰہی کا ہاتھ کارفرما نظر آتا ہے۔ فرمایا

1888ء میں حضرت مسیح موعود نے 1886ء کے اشتہار کی مزید تشریح کرتے ہوئے ایک اشتہار شائع فرمایا تھا جو سبز رنگ کے کاغذوں پر شائع ہوا۔ ہماری جماعت میں اس اشتہار کا نام ہی ’’سبز اشتہار‘‘ مشہور ہے اور یہ ایک عجیب بات ہے کہ وہ مکان جس میں آپ نے چالیس روز اللہ تعالیٰ کی عبادت کی جو اب ایک ہندو دوست کے قبضہ میں ہے اور جسے ہم ہوشیار پور میں دیکھ آئے ہیں اس کا رنگ بھی سبز ہی ہے۔ گویا 1888ء کا اشتہار بھی سبز رنگ کے اوراق پر شائع ہوا اور اس مکان کا رنگ بھی سبز ہی ہے جو اس ہندو دوست کے قبضہ میں ہے۔ سیٹھ صاحب قادیان مجھ سے ملنے کے لئے آئے تھے میں نے ان سے دریافت کیا کہ آپ کو یہ کیونکر خیال آ گیا کہ اس مکان پر سبز رنگ کیا جائے کوئی اور رنگ نہ ہو۔ وہ کہنے لگے ہمارا کاروبار چونکہ بہت وسیع ہے (چنانچہ ایک ہسپتال انہوں نے بنایا ہوا ہے جس میں سینکڑوں مریضوں کو روزانہ مفت دوا دی جاتی ہے اسی طرح ان کی ایک سرائے ہے) اس لئے جب یہ مکان بنا تو ایک کمپنی جس کا نام انہوں نے غالباً ڈیکو بتایا اس کا ایجنٹ ہمارے پاس آیا اور کہنے لگا ہماری فرم آپ کی کوٹھی پر مفت پینٹ کرنا چاہتی ہے بتایئے آپ کونسا روغن کرنا چاہتے ہیں؟ میں نے کہا کوئی روغن کر دیں۔ اس نے روغنوں کی کاپی نکال کر میرے سامنے رکھ دی کہ ان میں سے کوئی سا روغن پسند کرلیں۔ اس وقت بے اختیار میری انگلی سبز رنگ کی طرف اٹھ گئی اور میں نے کہا کہ یہ رنگ ہماری کوٹھی پر کر دیں چنانچہ سبز رنگ کر دیا گیا اور وہ اشتہار بھی سبز رنگ کا ہی تھا جس میں حضرت مسیح موعود نے مصلح موعود کی خبر کی مزید تشریح فرمائی تھی۔‘‘

(’’انوارالعلوم‘‘ جلد 17 صفحہ 222
ناشر فضل عمر فاؤنڈیشن)

ہوشیار پور کا وہ مکان جس میں حضرت مسیح موعود نے چلہ کشی فرمائی طویلہ مہر علی کہلاتا تھا اور ان دنوں ایک معزز ہندو لالہ ہرکشن لال صاحب بینکر کے پاس تھا لیکن اب خدا کے فضل و کرم سے صدر انجمن احمدیہ قادیان کی تحویل میں ہے اور مشرقی پنجاب میں دین حق کی اشاعت کا ایک فعال مرکز بن چکا ہے۔

## جلسہ سالانہ کے سٹیج پر سیدنا محمود المصلح الموعود کی پہلی تقریر

جلسہ سالانہ 1906ء کے موقع پر سیدنا محمود المصلح الموعود نے پہلی بار خطاب فرمایا جو ردشرک کے موضوع پر تھا۔ حضرت قاضی ظہورالدین صاحب اکمل گولیکی کے قلم سے الحکم 10 جنوری 1907ء کے صفحہ 7 پر حسب ذیل الفاظ میں اس کے تاثرات شائع ہوئے۔

میں ان کی تقریر ایک خاص توجہ سے سنتا رہا کیا بتاؤں۔ فصاحت کا ایک سیلاب تھا۔ جو اپنے پورے زور سے بہہ رہا تھا۔

واقعی اتنی چھوٹی سی عمر میں خیالات کی پختگی اعجاز سے کم نہیں۔ میرے خیال میں یہ بھی حضور کی صداقت کا ایک نشان ہے اور اس سے ظاہر ہوسکتا ہے کہ مسیحیت مآب کی تربیت کا جوہر کس درجہ کمال پر پہنچا ہوا ہے آپ نے سورہ لقمان کی وہ آیات پڑھیں جس میں حضرت لقمان اپنے بیٹے کو نصیحت کرتے ہیں۔ کہ شرک سے پرہیز کر فرمایا کہ یہی شرک تمام گناہوں کی جڑ ہے اگر اس سے کنارہ کشی ہو تو پھر انسان نجات یافتہ ہوسکتا ہے۔

آدمی جو عدول حکمی کرتا ہے اس میں ایک نوع شرک کی پوشیدہ ہے پس اس سے بچو۔ پھر آپ نے روحانی کمالات پر عجیب طرز سے بحث کی اور بتایا کہ انسان جب نماز کو قائم کر لیتا ہے اور شرک سے بکلی مجتنب ہو جاتا ہے۔ تو اسے مامور کیا جاتا ہے اور وہ لوگوں کو امر بالمعروف نہی عن المنکر کرتا ہے۔ اس وقت اس کی نہایت مخالفت کی جاتی ہے۔ مگر ارشاد ہوتا ہے کہ صبر واستقامت سے کام لے۔ کیونکہ اولوالعزموں کے یہی کام ہیں۔ پھر صبر کے بعد ایک ایسا زمانہ آتا ہے۔ جبکہ خلائق کا رجوع اس کی طرف ہوتا ہے۔ تو ایسی حالت میں یہ حکم دیا گیا کہ............ جیسا کہ ہمارے حضرت کو بھی الہام ہو چکا ہے یعنی اژدھام وانبوہ خلق سے گھبراؤ نہیں اور نہ بے رخی اختیار کرو اور پھر اس ترقی پر نازاں بھی نہ ہو کہ یہ سب خدا کے فضل سے ہے۔

## حضرت مصلح موعود کے نام

(ایک سالانہ جلسہ کے موقع پر جب بارش ہوتی رہی اور ہزاروں کا مجمع دم سادھے ان کی تقریر سنتا رہا میری عمر اس وقت نو سال تھی)

محبتوں کے نور کی جھلک مجھے بھی یاد ہے
ترے حسین روپ کی چمک مجھے بھی یاد ہے
مجھے ہے یاد آج بھی وہ تیری چشم نیم وا
تری جبین ناز کی دمک مجھے بھی یاد ہے

مجھے وہ شام یاد ہے سنی تھی جب تری صدا
تری صدا کی چاشنی اچک کے لے گئی ہوا
ہجوم بیکراں تھا اور رکی ہوئی سی کائنات
کھڑی تھی تیرے دار پر کوئی فقیر بے نوا

بس اک ذرا سی بات ہے کہ روئیداد کچھ نہیں
وہ عمر ایسی عمر تھی کہ اور یاد کچھ نہیں
وہ شام ایسی شام تھی وہ شام بھولتی نہیں
پھر اس کے بعد کیا ہوا چہ بادا باد کچھ نہیں

وہ سال تھا کہ اس کے بعد قافلے ہی لٹ گئے
کچھ ایسے ماہ و سال تھے کہ فاصلے سمٹ گئے
مجھے وہ سردیوں میں بارشوں کی شام یاد ہے
پھر اس کے بعد عمر کے بہت سے سال کٹ گئے

بہت سے سال کٹ گئے ہیں گو ترے وصال کو
میں بھول پائی ہی نہیں ہوں اس عجیب سال کو
جو قادیاں میں کٹ گئی وہ اک عجیب شام تھی
میں کیسے بھول پاؤں گی چمن کے اس غزال کو

ڈاکٹر۔ ف۔ م

مولانا عبدالباسط شاہد صاحب

# پُرحکمت بیان......پُرکشش شخصیت

خلیفۃ المسیح الثانی حضرت مرزا بشیرالدین محمود احمد ایک ایسے نابغہ روزگار وجود تھے کہ آپ نے افراد جماعت احمدیہ کو ہی نہیں دنیا بھر کو اپنے مفید کاموں سے متاثر کیا۔ آپ کی مقناطیسی کشش و جذب اپنی مثال آپ تھی۔ آپ کی تقاریر و خطبات میں کمال کی روانی، سادگی، برجستگی، بے ساختگی ہوتی۔ آپ نے کبھی بھی موٹے موٹے الفاظ اور مشکل علمی اصطلاحات یا ہاتھ ہلا ہلا کر یا منبر بجا بجا کر سامعین کو متاثر کرنے کی کوشش نہیں کی تھی بلکہ اس کے برعکس بالکل سادہ الفاظ میں عام گفتگو کے رنگ میں مگر ہر ہر لفظ کو صحت و عمدگی سے ادا کرتے ہوئے ہر ہر نکتہ کو بخوبی سمجھاتے ہوئے مسلسل بولتے چلے جاتے تھے۔ حسب ضرورت آپ کی آواز بلند بھی ہو جاتی تھی مگر کبھی بھی نہیں ہوتا تھا کہ آپ غیر طبعی طور پر زور لگا کر جوش و جذبہ کا اظہار کر رہے ہوں۔ یہی وجہ ہے کہ آپ کے سامعین اپنی طبیعت پر کسی بوجھ یا اکتاہٹ کے احساس کی بجائے بشاشت، توجہ اور رغبت سے سنتے چلے جاتے اور خطاب کے خاتمہ پر بالعموم یہی تاثر لے کر اٹھتے کہ کاش یہ علم و عرفان کی مجلس ابھی ختم نہ ہوتی اور حق و حکمت کے گوہر اسی طرح بٹتے چلے جاتے۔

## ایک تاثر

ایک غیر از جماعت دانشور کو قادیان جا کر حضور سے ملنے اور آپ کا خطاب سننے کی سعادت حاصل ہوئی وہ اپنے تاثرات بیان کرتے ہوئے لکھتے ہیں:۔

''میں نے ایک اور بات جسے غور کے ساتھ دیکھا وہ یہ تھی کہ سارا گروہ سارا سلسلہ سارا ہجوم سارا انبوہ اس پاک نفس......کی ایک چھوٹی انگلی کے اشارے پر چل رہا ہے۔ ہر شخص سر تسلیم خم کرتا ہوا اور اپنے امام کی محبت میں رنگین ہوتا ہوا نظر آ رہا ہے۔ جہاں دیکھو (آپ) کی محبت و ایثار نفسی کا چرچا ...... میں حضرت امام جماعت کے متعلق اس نتیجہ پر پہنچا کہ یہ شخص قلم کا دھنی بھی ہے۔ تقریر کا اعلیٰ درجہ کا ماہر بھی اور تنظیم کا اعلیٰ درجہ کا گورنر بھی۔

(بیان چوہدری محمد ابراہیم فیروز پوری الفضل 3 فروری 1928ء)

## گہرا اثر

ایک معزز غیر از جماعت رئیس نے بریڈلا ہال لاہور میں حضور کی معرکۃ الآراء تقریر سننے کے بعد اپنے تاثرات بیان کرتے ہوئے لکھا کہ ''مرزا بشیرالدین محمود احمد جن کے انتظار میں آنکھیں بیتاب تھیں وقت مقررہ پر تشریف لائے......اور ایک نہایت قابل قدر اور برجستہ تقریر موجودہ واقعات پر کی۔ جس کی دشمن بھی داد دینے لگے۔ حضرت نے اس خوش اسلوبی سے تقریر کی کہ سامعین پر وجد طاری ہو گیا۔ مسٹر جے ویو بیرسٹر نے بے ساختہ کہا مجھ پر اس تقریر کا جتنا اثر ہوا کبھی کسی تقریر کا نہیں ہوا۔ رائے صاحب نند رام اکثر تعریف کرتے تھے کہ مرزا بشیرالدین محمود احمد صاحب نہایت اچھا بولنے والے ہیں اور ان کی تقریر کا ہر ایک شخص پر اثر ہوتا ہے''۔

(الفضل 25 مارچ 1923ء)

## عالم وجد

حضور نے ایک خاص تحریک پر ایک والی ریاست کو دعوت الی اللہ کی خاطر ''تحفۃ الملوک'' نامی کتاب تحریر فرمائی اور کتاب کی اشاعت سے قبل قادیان کی جماعت کو خود ہی پڑھ کر سنائی۔ اس رقت انگیز اور مؤثر واقعہ کی منظر کشی کرتے ہوئے روزنامہ الفضل نے اپنی 20 جون 1914ء کی اشاعت میں تحریر کیا۔

''باوجود گرمی کی تپش اور ہوا کی بندش کے سامعین بت بنے بیٹھے تھے اور ایک عجیب عالم محویت طاری تھا ہمارے خواجہ کرم داد صاحب (جموں) تو ایسے وجد میں آئے کہ چالیس منٹ تک سجدے میں پڑے رہے ......''۔

مذکورہ بالا کتاب کے متعلق مکرم ڈاکٹر کرم الٰہی صاحب نے اپنے کسی آزاد خیال جاننے والے کے تاثر کا ذکر کرتے ہوئے لکھا:۔

''ایک دہریہ نے حضور کا ''تحفۃ الملوک'' پڑھا۔ کہتا تھا کہ یہ شخص اس طاقت اور قوت کا معلوم ہوتا ہے کہ جس پر کوئی بھی انسان غالب نہیں آسکے گا۔ پھر اس نے القول الفصل پڑھ کر بھی رائے قائم کی کہ یہ ایک عجیب ہی شان کا انسان معلوم ہوتا ہے جس کے کلام میں بچپن یا جوش شباب یا ناتجربہ کاری یا پست ہمتی کا شائبہ تک نہیں بلکہ بہت بڑے دماغ اور عجیب شان کا انسان ہے جس کے کلام میں قوت و عظمت اور جلال کی روح پائی جاتی ہے''۔

(الفضل 21 مارچ 1915ء)

## سید عبدالقادر صاحب کا تبصرہ

بریڈلا ہال میں حضور کی تقریر کا اوپر ذکر ہو چکا ہے۔ اس تقریر کا عنوان دین حق اور تعلقات بین الاقوام تھا۔ اس تقریر کی افادیت اور کامیابی کا اس امر سے بھی اندازہ ہوسکتا ہے کہ لاہور کی ایک نامور علمی شخصیت سید عبدالقادر صاحب، صدر شعبہ تاریخ اسلامیہ کالج لاہور اس تقریر کے بعد حضرت صاحب کی خدمت میں حاضر ہوئے اور نہایت اصرار اور اشتیاق سے درخواست کی کہ قرون اولیٰ میں پیدا ہونے والے فتنوں کی وجوہ و اسباب کے متعلق بھی ضرور تقریر فرمائیں۔ حضور نے ان کی اس خواہش کا پاس کرتے ہوئے اس نہایت مشکل اور دقیق موضوع پر صرف دو دن بعد 26 فروری کو اسلامیہ کالج ہال میں ایک بصیرت افروز خطاب فرمایا۔ اس تقریب کی صدارت محترم سید عبدالقادر صاحب نے کی تھی۔ آپ نے حضرت صاحب کا تعارف کرواتے ہوئے کہا کہ

آج کے لیکچرار اس عزت، شہرت اور اس پائے کے انسان ہیں کہ شاید ہی کوئی صاحب ناواقف ہوں۔ آپ اس عظیم الشان اور برگزیدہ انسان کے خلف ہیں جنہوں نے تمام مذہبی دنیا اور بالخصوص عیسائی عالم میں تہلکہ مچا دیا تھا......۔ (الفضل 8 مارچ 1919ء)

حضور کی مدلل، مؤثر، مفصل تقریر کے بعد محترم سید صاحب موصوف نے شاندار الفاظ میں خراج تحسین پیش کرتے ہوئے کہا کہ:۔

''......میرا خیال ہے کہ ایسا مدلل مضمون، تاریخ سے دلچسپی رکھنے والے احباب کی نظر سے پہلے کبھی نہیں گزرا ہوگا......''۔

## تمام شکوک مٹ گئے

کشش و جذب کا مضمون تو بہت ہی وسیع ہے تاہم ذیل میں ایک اور مثال پیش کی جاتی ہے جس سے حضور کے بیان و خطاب کی تاثیر کا بخوبی اندازہ ہوسکتا ہے۔ ایک سخت مخالف وکیل جو بقول خود قادیان تماشہ دیکھنے کے خیال سے گئے تھے۔ حضور کا خطاب سننے کے بعد اپنے تاثرات بیان کرتے ہوئے لکھتے ہیں:۔

''بعد دوپہر حضور کی باتیں انجمن خدام الاحمدیہ کے جلسہ میں سنیں۔ اس گراں مایہ شخصیت کے متعلق جتنے شکوک میں اپنے دل میں لے کر آیا تھا تمام کے تمام اس طرح مٹ گئے کہ گویا کبھی پیدا ہی نہیں ہوئے تھے۔ اتنا سادہ اور پُرزور کلام میں نے پہلے کبھی نہیں سنا۔ تقریر میں کوئی دقیق مسائل نہیں بیان کئے گئے تھے۔ سادہ اور روزمرہ کی باتیں تھے۔ مگر ان ہی سادہ باتوں میں خدا جانے کہاں کی جاذبیت تھی کہ میں نے ایک ایک لفظ ہمہ تن گوش ہو کر سنا اور اپنے آپ کو زندہ سے زندہ تر پایا۔ دوران جلسہ میں حضور کی دیگر تقاریر بھی سنیں جو اپنی سادگی برجستگی اور تاثیر کے لحاظ سے بے مثل تھیں۔ باوجود ان تاثرات کے میں پکا غیر احمدی رہا اور مورخہ 29 دسمبر 1939ء کو صبح کی گاڑی سے قادیان سے رخصت ہو کر گھر کو روانہ ہوا۔ میرے سوا اور بھی بہت سے لوگ اس گاڑی پر واپس ہو رہے تھے جو عموماً احمدی تھے۔ میرے ڈبے میں ایک شخص کے پاس چند کتب تھیں جو وہ قادیان سے خرید کر لایا تھا۔ میں نے دفع الوقتی کے لئے ایک کتاب ان میں سے اٹھالی اور پڑھنے لگا۔ یہ کتاب حضور کی تقریر انقلاب حقیقی تھی۔ اس کتاب کے ختم کرنے تک میں احمدی ہو چکا تھا۔ زمین تو پہلے تیار تھی صرف بیج ڈالنے کی دیر تھی جو انقلاب حقیقی نے ڈال دیا اور خدا کی رحمت یکبارگی مجھ پر نازل ہوگئی پہلے میں نے احمدیہ لٹریچر کا مطالعہ مخالفانہ نکتہ نگاہ سے کیا ہوا تھا۔ وہ تمام مطالعہ اب یکدم کریمانہ انداز سے مجھ پر جھپٹا اور میں شکار ہو گیا۔ مجھے اپنے آپ پر خود یقین نہیں آتا تھا۔ میری رگ رگ میں ایک ہیجان بپا تھا۔ مجھے ایسے معلوم ہوا کہ ابھی ابھی میری روح میرے جسم کو چھوڑ دے گی جس طرح اچانک کسی ہتھیلی پر جلتا ہوا کوئلہ رکھ دیا جائے اور وہ اس کے اثر سے تلملانے لگے۔ یہی حال میری روح کا تھا......۔ گھر آ کر بیعت کا فارم پُر کر کے امیر جماعت احمدیہ سیالکوٹ کو بھجوا دیا جس کے زیر عنوان مندرجہ ذیل فی البدیہہ رباعی تھی۔

عید قرباں ہے آج اے تنویر
مجھ پہ ہے فضل رب سبحانی
پیش کرتا ہوں روح و قلب و دماغ
کاش منظور ہو یہ قربانی

الفضل کے پرانے قارئین تو یقیناً سمجھ گئے ہوں گے کہ یہ سیالکوٹی وکیل مشہور صحافی صاحب طرز ادیب اور نامور شاعر ہمارے محترم بزرگ شیخ روشن دین صاحب تنویر تھے۔ آپ نے ایک لمبا عرصہ روزنامہ الفضل کی ادارت کی اور سچ تو یہ ہے کہ خوب کی۔

## وسیع النظری اور خدا پرستی

1939ء میں جب قادیان میں خلافت جوبلی منایا گیا تو خان بہادر سیٹھ احمد الہ دین آف سکندر آباد نے جوبلی جلسہ پر اپنا پیغام ان الفاظ میں بھجوایا:۔

''میں نے مسلمانوں کے مختلف فرقہ واری اختلافات سے ہمیشہ اپنے آپ کو الگ رکھا اور ہمیشہ سے یہ خیال رہا ہے۔ کہ مسلمانوں کے لئے توحید، رسالت اور قرآن کے مشترکہ مسائل میں سب کچھ ہے۔ لیکن احمدی جماعت اور اس کی کوششوں سے احمدی نہ ہونے کے باوجود مجھے ابتداء سے ہمدردی رہی ہے۔ خود میرے بڑے بھائی سیٹھ عبداللہ الہ دین، احمدیت کے ایک عملی (مربی) ہیں۔ میں اس جماعت کی اشاعت و تبلیغ کی مساعی کو دیکھ کر خصوصیت کے ساتھ بہت پسند کرتا ہوں۔ اور اس میں حتی الامکان امداد کرتا رہتا ہوں۔ جناب مرزا بشیرالدین محمود احمد صاحب کی مجھ پر خاص توجہ اور عنایت ہے۔ اور ان کی عملی زندگی، وسیع النظری اور خدا پرستی نے مجھے ہمیشہ متاثر کیا۔ اپنے والد کے منصب خلافت کو ادا کرتے ہوئے پچیس سال کی تکمیل میں ان کو اور جماعت احمدیہ کو دل سے مبارک باد دیتا ہوں''۔

(الحکم 28 دسمبر 1939ء ص 2)

# خوش نصیب

ملک بھی رشک ہیں کرتے وہ خوش نصیب ہوں میں
وہ آپ مجھ سے ہے کہتا نہ ڈر قریب ہوں میں

غضب ہے شاہ بلائے، غلام منہ موڑے
ستم ہے چپ رہے یہ، وہ کہے مجیب ہوں میں

وہ بوجھ اٹھا نہ سکے جس کو آسمان و زمیں
اسے اٹھانے کو آیا ہوں کیا عجیب ہوں میں

مقابلہ پہ عدو کے نہ گالیاں دوں گا
کہ وہ تو ہے وہی جو کچھ کہ ہے، نجیب ہوں میں

ہے گالیوں کے سوا اس کے پاس کیا رکھا
غریب کیا کرے مخطی ہے وہ، مصیب ہوں میں

کرے گا فاصلہ کیا جب کہ دل اکٹھے ہوں
ہزار دور رہوں اس سے پھر قریب ہوں میں

ہے عقل نفس سے کہتی کہ ہوش کر ناداں
مِرا رقیب ہے تو اور تری رقیب ہوں میں

کر اپنے فضل سے تو میرے ہم سفر پیدا
کہ اس دیار میں اے جانِ من غریب ہوں میں

نہ سلطنت کی تمنا نہ خواہش اکرام
یہی ہے کافی کہ مولیٰ کا اِک نقیب ہوں میں

مری طرف چلے آئیں مریض روحانی
کہ ان کے دردوں دکھوں کیلئے طبیب ہوں میں

کلام محمود

مکرم محترم مولانا دوست محمد شاہد صاحب۔ مؤرخ احمدیت

## خلافت ثانیہ (14 مارچ 1914ء۔ 8 نومبر 1965ء) میں

# 26 عظیم الشان پیشگوئیوں کا شاندار ظہور

خدائے ذوالعجائب عز و جل نے حضرت خلیفۃ المسیح الثانی المصلح الموعود کی ولادت سے بھی چار سال قبل نہ صرف آپ کے عہد خلافت بلکہ پوری زندگی کے حالات وواقائع کی شرح وبسط سے خبر دی جو پیشگوئی مصلح موعود کے نام سے معروف ہے۔

ان ربانی الفاظ میں جو علامات بیان فرمائی گئیں ان کا حرف حرف جس شان وشوکت سے خلافت ثانیہ کے پنجاہ سالہ عہد مبارک میں پورا ہوا وہ تاریخ کا کھلا ورق ہے۔

(تفصیل کے لئے ملاحظہ ہو سیدنا مصلح موعود کا لیکچر ''الموعود'' دسمبر 1944ء)

اللہ جلشانہ کی طرف سے سیدنا حضرت اقدس مسیح موعود کو آپ کی ولادت سے قبل یہ بھی بتا دیا گیا کہ مصلح موعود کا ایک نام ''فضل عمر'' بھی ہے جس میں صریحاً آپ کے خلیفہ ثانی ہونے کی طرف اشارہ تھا۔

ان سب حقائق کی روشنی میں حضرت فضل عمر کے زریں عہد مبارک میں رونما ہونے والے خارق عادت نشانوں پر ایک طائرانہ نظر ڈالی جاتی ہے۔ ؎

ہمارے دین کا قصوں پہ ہی مدار نہیں
نشان ساتھ ہیں اتنے کہ کچھ شمار نہیں

## نشان 1

حضرت خلیفۃ المسیح الثانی کے منصب خلافت پر فائز ہونے سے صدیوں کے بہت سے قدیم آسمانی نوشتے پورے ہوئے۔ مثلاً

(الف) بنی اسرائیل کی روایات کے مجموعہ طالمود (جوزف بارکلے) باب پنجم ص 37 مطبوعہ 1878ء میں لکھا ہے۔

"It is also said that He (The Messiah) shall die and his kingdom descend to his son and grandson"

یہ بھی کہا گیا ہے کہ مسیح موعود کی وفات ہوگی اور اس کی بادشاہت اس کے بیٹے اور پوتے کی طرف منتقل ہو جائے گی۔ اس پیشگوئی کے ثبوت میں طالمود میں یسعیاہ باب 42,41 کی درج ذیل آیات پیش کی گئیں:۔

''میں نے شمال سے ایک کو برپا کیا ہے وہ آ پہنچا۔ وہ آفتاب کے مطلع سے آ کر میرا نام لے گا اور شہزادوں کو گارے کی طرح لتاڑے گا۔ میں نے ہی پہلے صیہون سے کہا کہ دیکھ ان کو دیکھ اور میں ہی ایک بشیر بخشوں گا میں دیکھتا ہوں کہ کوئی نہیں ان میں کوئی بشیر نہیں جس سے پوچھوں اور وہ مجھے جواب دے۔ دیکھو وہ سب کے سب بطالت ہیں ان کے کام ہیچ ہیں ان کی ڈھالی ہوئی مورتیں بالکل ناچیز ہیں۔

دیکھو میرا خادم جس کو میں سنبھالتا ہوں۔ میرا برگزیدہ جس سے میرا دل خوش ہے میں نے اپنی روح اس میں ڈالی وہ قوموں میں عدالت جاری کرے گا اور نہ بازاروں میں اس کی آواز سنائی دے گی وہ مسلے ہوئے سرکنڈے کو نہ توڑے گا اور ٹمٹماتی ہوئی بتی کو نہ بجھائے گا وہ راستی سے عدالت کرے گا وہ ماندہ نہ ہوگا جب تک کہ عدالت کو زمین پر قائم کرے ...... خداوند یوں فرماتا ہے میں خداوند نے تجھے صداقت سے بلایا میں ہی تیرا ہاتھ پکڑوں گا اور تیری حفاظت کروں گا اور لوگوں کے عہد اور قوموں کے نور کے لئے تجھے دوں گا کہ تو اندھوں کی آنکھیں کھولے اور اسیروں کو قید سے نکالے اور ان کو جو اندھیرے میں بیٹھے ہیں۔ قید خانے سے چھڑائے''۔

(ب) حضرت امام یحیٰ بن عقب پانچویں صدی کے عارف باللہ اور شامی بزرگ نے خبر دی۔

ومحمود سیظھر بعد ھذا
ویملک الشام بلا قتال

(شمس العارف الکبریٰ مصری ص340)

مسیح موعود کے بعد ''محمود'' جلوہ افروز ہوگا اور بغیر کسی جنگ کے شام کا (روحانی) فاتح ہوگا۔

(ج) دہلی کے حضرت نعمت اللہ ولی کی پیشگوئی ظہور مہدی سے کئی سال پہلے کلکتہ میں چھپ کر شائع ہوئی۔

دور او چوں شود تمام بکام
پسرش یادگار مے بینم

مسیح موعود کا دور جب ختم ہوگا تو اس کا فرزند بطور یادگار موجود ہوگا۔

(الاربعین فی احوال المہدیین'' از حضرت شاہ اسماعیل شہیدؒ مصری گنج کلکتہ 25 محرم الحرام 1268ھ۔ 21 نومبر 1851ء)

(د) شیعہ بزرگوں کی ایک روایت میں النبی المھدی اور اس کے موعود فرزند کی نسبت لکھا ہے:۔

اس وقت ''النبی المہدی'' کے فرزند کا ظہور بھی ہوگا۔

(بحارالانوار جلد 13 ص40 از ملا محمد باقر مجلسی مطبوعہ سرمن رای (عراق) 10 شوال 1320ھ مطابق 10 جنوری 1903ء)

## نشان 2

ام المومنین حضرت ام سلمہؓ سے آنحضرت ﷺ کی ایک روایت میں لکھا ہے۔ یکون اختلاف عند موت خلیفة''

(ابوداؤد الامام المھدی عند اھل السنة جلد 2 ص503۔ ناشر مکتبہ الامام امیر المومنین علی اصبہان ایران)

اس روایت سے پتہ چلتا ہے کہ ایک خلیفہ کی بیعت تو متفقہ طور پر ہوگی مگر اس کے بعد کی خلافت میں اختلاف رونما ہو جائے گا اور جماعت مومنین دو حصوں میں بٹ جائے گی۔ خود حضرت مسیح موعود کو الہاماً خبر دی گئی۔

''خدا دو...... فریق میں سے ایک کا ہوگا پس یہ پھوٹ کا ثمرہ ہے''۔

(اخبار بدر 18 / اپریل 1907ء ص3)

## نشان 3

حضرت خلیفۃ المسیح الثانی نے منصب خلافت پر فائز ہونے کے اگلے ماہ 12 / اپریل 1914ء کو جماعت احمدیہ کے نمائندگان سے خطاب کرتے ہوئے قبل از وقت بشارت دی کہ خدا نے مجھ سے وعدہ فرمایا ہے کہ آپ کے ذریعہ باوجود بے سروسامانی کے اشاعت دین کا عالمی نظام یقیناً معرض وجود میں آئے گا۔ ع

ہے یہ تقدیر خداوند کی تقدیروں سے

چنانچہ شیر خدا نے صوت اسرافیل اور صدائے ربانی بن کر بتایا:۔

''میں چھوٹی سی عمر میں بھی ایسی دعائیں کرتا تھا اور مجھے ایسی حرص تھی کہ (دین) کا جو کام بھی ہو میرے ہی ہاتھ سے ہو میں اپنی اس خواہش کے زمانہ سے واقف نہیں کہ کب سے ہے میں جب دیکھتا تھا اپنے اندر اس جوش کو پاتا تھا اور دعائیں کرتا تھا کہ (دین) کا جو کام ہو میرے ہی ہاتھ سے ہو پھر اتنا ہوا اتنا ہو کہ قیامت تک کوئی زمانہ ایسا نہ ہو جس میں (دین) کی خدمت کرنے والے میرے شاگرد نہ ہوں میں نہیں سمجھتا تھا اور نہیں سمجھتا ہوں کہ یہ جوش انس (دین) کی خدمت کا میری فطرت میں کیوں ڈالا گیا۔ ہاں اتنا جانتا ہوں کہ یہ جوش بہت پرانا رہا ہے غرض اسی جوش اور خواہش کی بنا پر میں نے خداتعالیٰ کے حضور دعا کی کہ میرے ہاتھ سے ............ (دین) کا کام ہو اور میں خداتعالیٰ کا شکر کرتا ہوں کہ اس نے میری ان دعاؤں کے جواب میں بڑی بڑی بشارتیں دی ہیں ............ میرے دل میں اتنی تڑپ تھی کہ میں حیران تھا اور سامان کے لحاظ سے بالکل قاصر۔ پس میں اس کے حضور ہی جھکا اور دعائیں کیں اور میرے پاس تھا ہی کیا؟ میں نے بار بار عرض کی کہ میرے پاس نہ علم ہے نہ دولت نہ کوئی جماعت ہے نہ کچھ اور ہے جس سے میں خدمت کر سکوں۔ مگر اب میں دیکھتا ہوں کہ اس نے میری دعاؤں کو سنا اور آپ ہی سامان کر دیئے اور تمہیں کھڑا کر دیا کہ میرے ساتھ ہو جاؤ ...... اس کو دیکھ کر میں یقین رکھتا ہوں کہ باقی ضروری سامان بھی وہ آپ ہی کرے گا اور ان بشارتوں کو عملی رنگ میں دکھاوے گا اور اب میں یقین رکھتا ہوں کہ دنیا کو ہدایت میرے ہی ذریعہ ہوگی اور قیامت تک کوئی زمانہ ایسا نہ گزرے گا جس میں میرے شاگرد نہ ہوں گے کیونکہ آپ لوگ جو کام کریں گے وہ میرا ہی کام ہوگا''۔

(''منصب خلافت'' تقریر قادیان فرمودہ 12 / اپریل 1914ء طبع اول ص17,16 قادیان)

اس تعلق میں یہ بھی بتایا کہ:۔

''میں چاہتا ہوں کہ ہم میں ایسے لوگ ہوں جو ہر ایک زبان کے سیکھنے والے اور پھر جاننے والے ہوں تاکہ ہم ہر ایک زبان میں آسانی کے ساتھ (دعوت الی اللہ) کر سکیں''۔

''غرض میں تمام زبانوں اور تمام قوموں میں (دعوت الی اللہ) کا ارادہ رکھتا ہوں اس لئے کہ یہ میرا کام ہے میں جانتا ہوں کہ یہ بڑا ارادہ ہے اور بہت کچھ چاہتا ہے مگر اس کے ساتھ ہی میں یقین رکھتا ہوں کہ خدا ہی کے حضور سے سب کچھ آوے گا میرا خدا قادر ہے جس نے یہ کام میرے سپرد کیا ہے وہی مجھے اس سے عہدہ برآ ہونے کی توفیق اور طاقت دے گا کیونکہ ساری طاقتوں کا مالک تو وہ آپ ہی ہے میں سمجھتا ہوں کہ اس مقصد کے لئے بہت روپیہ کی ضرورت ہے بہت آدمیوں کی ضرورت ہے مگر اس کے خزانوں میں کس چیز کی کمی ہے......

**پس میرے دوستو! روپیہ کے معاملہ میں گھبرانے اور فکر کرنے کی کوئی بات نہیں وہ آپ سامان کرے گا۔ آپ ان سعادت مند روحوں کو میرے پاس لائے گا جو ان کاموں میں میری مددگار ہوں گی''۔**

''پس خدا آپ ہی ہمارا محاسب اور محصل ہوگا اسی کے پاس ہمارے سب خزانے ہیں''۔

(''منصب خلافت'' ص16 تا 20)

جب یہ پیشگوئی کی گئی اس وقت خزانہ صدر انجمن احمدیہ قادیان میں چند آنوں کے سوا کچھ موجود نہ تھا لیکن اس کے بعد حالات نے ایسا پلٹا کھایا کہ جماعت کی اکثریت خلافت کے مقدس پرچم تلے جمع ہوگئی اور دیکھتے ہی دیکھتے حضرت مصلح موعود کے ذریعہ تمام دنیا میں دینی مشنوں کا ایسا جال بچھ گیا ایک عالم کو بھی عملاً تسلیم

کرنا پڑا کہ جماعت احمدیہ پر اب آفتاب غروب نہیں ہوسکتا۔ حضرت مسیح موعود نے پہلے سے یہ خوشخبری دی تھی کہ ؎

**بشارت دی کہ اک بیٹا ہے تیرا**
**جو ہو گا ایک دن محبوب میرا**
**کروں گا دور اس مہ سے اندھیرا**
**دکھاؤں گا کہ اک عالم کو پھیرا**
بشارت کیا ہے اک دل کی غذا دی
فسبحان الذی اخزی الاعادی

## نشان 4

1914ء میں ہی دنیا کی پہلی جنگ عظیم شروع ہوگئی جس کی تفصیلی علامات حضرت مسیح موعود نے 1905ء میں براہین احمدیہ حصہ پنجم میں بیان فرمادی تھیں جو من وعن کمال صفائی اور وضاحت سے پوری ہوئیں۔

## نشان 5

اس جنگ عظیم کی نسبت حضرت اقدس نے خبر دی تھی کہ ؎

زار بھی ہو گا تو ہو گا اس گھڑی با حال زار

چنانچہ عین اس کے مطابق دنیا کے سب سے طاقتور روسی بادشاہ نکولس دوم زار کا تختہ الٹ دیا گیا اور 16 جولائی 1918ء کو بالشویکوں نے اسے اور اس کے پورے خاندان کو گولیوں سے اڑا دیا۔

## نشان 6

حضرت شیخ یوسف دہلوی متوفی 1372ھ حضرت چراغ دہلوی (جانشین حضرت نظام الدین اولیاء) کے خلفاء کبار میں سے تھے۔

آپ نے اپنی منظوم کتاب ''تحفہ نصائح'' میں پیشگوئی فرمائی کہ ظہور مسیح موعود کے بعد مزدوروں اور کسانوں کی حکومت قائم ہوگی اور اس سیاسی انقلاب کے وقت دین کے تاجدار محمود احمد ہوں گے۔ ؎

محمود احمد تاج دیں مزدور بنی ہر طرف
شادی قبولا زیر کا مقطع شدہ ہم مشتہر
اہل بوادی روستا چوپاں شباں ہم جفت راں
کفشہ نہ گاہی پائے شاں کپے نبودی شان بسر

(تحفہ نصائح ص12 ناشر ملک سراج الدین اینڈ سنز پبلشرز لاہور)

یہ پیشگوئی حضرت سیدنا محمود المصلح الموعود کی خلافت کے تیسرے سال حیرت انگیز رنگ میں پوری ہوئی جبکہ 12 مارچ 1917ء کو لینن کے ساتھیوں نے دنیا کے سب سے بااختیار بادشاہ (زار روس) کی حکومت کا تختہ الٹ دیا اور مزدوروں اور کسانوں کی حکومت قائم ہوگئی جس کا جھنڈا سرخ تھا۔

(مزید تفصیل کے لئے ملاحظہ ہو راقم الحروف کا مضمون مطبوعہ الفضل 22 اکتوبر 1969ء ص 4,3)

## نشان 7

مرزا غلام قادر صاحب (برادر اکبر مسیح موعود) کی زوجہ اور مسیح موعود کے بچوں کی تائی محترمہ حرمت بی بی صاحبہ سلسلہ احمدیہ کی سخت مخالف تھیں لیکن 1900ء میں حضرت اقدس کو الہام ہوا ''تائی آئی''۔

یہ خوشخبری 1916ء میں عملی شکل اختیار کرگئی اور اسی سال محترمہ حضرت مصلح موعود کی بیعت کر کے حلقہ بگوش احمدیت ہوگئیں۔

## نشان 8

اوائل 1921ء میں حضرت مصلح موعود کی ہدایت پر حضرت مفتی محمد صادق صاحب امریکہ میں پہلا احمدیہ مشن کھولنے کے لئے قادیان سے تشریف لے گئے۔ آپ ساحل امریکہ پر اترے تو امریکی حکومت نے آپ پر داخلہ کی پابندی لگادی کہ آپ اس مذہب کے پیرو ہیں جس میں ایک سے زیادہ بیویاں جائز ہیں۔ جب یہ خبر ہندوستان پہنچی تو بعض متعصب فرقہ پرستوں نے اس پرخوشی کے شادیانے بجائے لیکن حضور اقدس نے سیالکوٹ میں ایک پبلک جلسہ میں تقریر کرتے ہوئے نہایت واشگاف لفظوں میں یہ پیشگوئی فرمائی کہ:۔

''ہم نے اپنے ایک (مربی) کو امریکہ بھی بھیج دیا ہے جسے تا حال (دعوت الی اللہ) کرنے کی اجازت نہیں دی گئی اور اسے روک دیا گیا ہے لیکن ہم امریکہ کی رکاوٹ سے رک نہیں جائیں گے امریکہ جسے طاقتور ہونے کا دعویٰ ہے اس وقت تک اس نے مادی سلطنتوں کا مقابلہ کیا اور انہیں شکست دی ہوگی روحانی سلطنت سے اس نے مقابلہ کر کے نہیں دیکھا۔ اب اگر اس نے ہم سے مقابلہ کیا تو اسے معلوم ہو جائے گا کہ ہمیں وہ ہرگز شکست نہیں دے سکتا کیونکہ خدا ہمارے ساتھ ہے۔ ہم امریکہ کے اردگرد کے علاقوں میں دعوت الی اللہ کریں گے اور وہاں کے لوگوں کو...... بنا کر امریکہ بھیجیں گے اور ان کو امریکہ نہیں روک سکے گا اور ہم امید رکھتے ہیں کہ امریکہ میں ایک دن...... کی صدا گونجے گی اور ضرور گونجے گی''۔

(الفضل 15 اپریل 1920ء ص12 کالم 2)

اس پُرشوکت اور عظیم الشان پیشگوئی پر صرف چند ماہ ہی گزرنے پائے تھے کہ امریکہ کی گورنمنٹ کو خدا کی روحانی حکومت کے سامنے جھکنا پڑا اور شکاگو میں احمدیہ مشن کا قیام عمل میں آگیا۔ اس فعال مشن کی شاخیں نیویارک، بالٹی مور، پٹس برگ، ہنکس ٹاؤن، کلیولینڈ، انڈیانا پولس، شکاگو، ملواکی، سینٹ لائس، لاس اینجلس اور واشنگٹن غرضیکہ ملک کے تمام اہم اہم شہروں اور مقامات پر موجود ہیں۔ مشن کی شاندار قربانیوں اور دینی اور فلاحی اور سرگرمیوں پر خلفاء احمدیت کئی بار خراج تحسین کر چکے ہیں۔

## نشان 9

پیشگوئی ہے کہ:۔

اللہ تعالیٰ مسیح ابن مریم کو مبعوث کرے گا جو دمشق کے مشرق میں سفید مینار کے پاس اتریں گے۔ زرد رنگ کا لباس زیب تن کئے ہوں گے۔

(مسلم کتاب الفتن)

حضرت مہدی موعود نے رجب 1311 ہجری مطابق جنوری 1894ء میں اس حدیث کی الہام الٰہی سے یہ تشریح فرمائی کہ عربی لغت میں ''نزیل'' مسافر کو کہتے ہیں اور اس حدیث کے معنے یہ ہیں کہ مسیح موعود یا اس کے خلفاء میں سے کوئی خلیفہ دمشق کا سفر کرے گا۔

(حمامۃ البشریٰ طبع اول ص37)

اس ابتدائی زمانہ میں جبکہ آپ کی شخصیت پردہ گمنامی میں مستور اور قادیان کی چھوٹی سی بستی بالکل غیر معروف اور جماعت کی تعداد بھی نہایت درجہ قلیل تھی آپ کی بیان فرمودہ یہ توجیہہ بالکل ناممکن الوقوع دکھائی دیتی تھی مگر اس کے تیس سال بعد ایسے غیبی سامان پیدا ہوئے کہ سیدنا حضرت مصلح موعود اگست 1924ء کے سفر یورپ کے دوران دمشق کے منارہ بیضاء کے ٹھیک مشرق میں واقع ہوٹل میں قیام فرما ہوئے۔ ہوٹل میں حضور کی زیارت کرنے والوں کا تانتا بندھا رہا۔ اکثر لوگ نہایت احترام کا اظہار کرتے اور آپ کو ''ابن المہدی'' کہہ کر سلام کہتے تھے۔ ازاں بعد 1955ء میں آپ کو اپنے اختیار سے نہیں بلکہ ملک بھر کے مشہور ڈاکٹروں کے اصرار پر بغرض علاج دوسری بار یورپ جانا پڑا۔ اس سفر میں 30 اپریل کو آپ دمشق پر بذریعہ ہوائی جہاز اترے۔ علم التعبیر کی اصطلاح کے مطابق اس وقت آپ دو زرد چادروں میں ملبوس یعنی بیمار تھے۔ الغرض حدیث نبویؐ کی صداقت پر گویا دن چڑھ گیا اور ''نزول دمشق'' کا نشان معنوی اور ظاہری دونوں اعتبار سے پورا ہوگیا۔ ؎

صاف دل کو کثرت اعجاز کی حاجت نہیں
اک نشاں کافی ہے گر دل میں ہے خوف کردگار

## نشان 10

پیشگوئی مصلح موعود (20 فروری 1886ء) میں ایک ذوالوجوہ اور حقیقت افروز علامت بیان کی گئی تھی کہ ''وہ تین کو چار کرنے والا ہوگا''۔

حضرت مصلح موعود کے وجود میں یہ خبر خارق عادت رنگ میں کئی بار پوری ہوئی مثلاً دسمبر 1930ء میں خان بہادر حضرت مرزا سلطان احمد صاحب نے آپ کے دست مبارک پر بیعت کرلی اس طرح حضرت مسیح موعود کے چاروں فرزند حلقہ بگوش احمدیت ہوگئے۔

## نشان 11

3 مئی 1905ء کا ذکر ہے کہ حضرت مسیح موعود کو رؤیا میں لکھا ہوا دکھایا گیا۔

''آہ نادر شاہ کہاں گیا''

(اخبار بدر 27 اپریل 1905ء ص1)

یہ جلالی الہام 8 نومبر 1933ء کو پورا ہوگیا کیونکہ اس روز بادشاہ افغانستان نادر شاہ کو عین دن کے وقت قتل کردیا گیا اس اچانک اور بے وقت موت کے متعلق سارا عالم زبان حال سے پکار اٹھا ''آہ نادر شاہ کہاں گیا''۔

## نشان 12

15 جنوری 1934ء کو ہندوستان کے شمال مشرقی حصہ بہار میں ایک ایسا تباہ کن اور ہلاکت آفریں زلزلہ آیا جس کی نظیر اس سے پہلے نہیں ملتی۔ یہ زلزلہ بھی صداقت احمدیت وحقانیت خلافت کا چمکتا ہوا نشان تھا کیونکہ اس بارہ میں 20 اپریل 1907ء کو حضرت مسیح موعود نے خواب میں دیکھا کہ آپ کے صاحبزادہ مرزا بشیر احمد صاحب شمال مشرق کی طرف اشارہ کر کے کہتے ہیں کہ زلزلہ اس طرف چلا گیا ہے۔

(اخبار بدر 2 مئی 1907ء ص1)

## نشان 13

حضرت مرزا قدرت اللہ صاحب ساکن محلہ چابک سواراں لاہور (ولادت 12 اپریل 1888ء وفات 27 اکتوبر 1963ء) کی تحریری روایت ہے کہ

''غالباً 1902ء کا واقعہ ہے کہ حضرت مسیح موعود صبح سیر کے لئے تشریف لے گئے...... جب ہم اس گاؤں کے بیچ میں پہنچے جونواں پنڈ کے نام سے مشہور ہے۔ خلیفہ رجب الدین صاحب نے (مجھ سے کہا)...... حضرت صاحب نے اس مقام پر جہاں سے ریلوے لائن گزرے گی اپنے سوٹے سے نشان کردیا ہے چنانچہ کئی سالوں کے بعد اللہ تعالیٰ نے اپنے پیارے مسیح موعود کی زبان مبارک سے نکلی باتوں کو پورا کیا''۔

(رجسٹر روایات جلد 4 ص177)

یہ عظیم پیشگوئی 19 دسمبر 1928ء کو پوری شان سے پوری ہوئی جب امرتسر سٹیشن پر قادیان ریلوے کا افتتاح ہوا اور پہلی گاڑی قادیان کیلئے روانہ ہوئی جس میں حضرت مصلح موعود، خاندان مسیح موعود اور بہت سے بزرگ اور مخلصین بھی تھے۔ گاڑی نے 3 بجکر 42 منٹ پر حرکت کی 6 بجے شام گاڑی قادیان کے پلیٹ فارم پر پہنچی اور پوری فضا پُرجوش نعروں سے گونج اٹھی۔ (الفضل 25 دسمبر 1928ء)

## نشان 14

آنحضرت ﷺ کی مشہور حدیث ہے کہ:
آنحضرتؐ نے فرمایا قیامت نہیں آئے گی تا وقتیکہ عرب میں وہ آگ ظاہر نہ ہو جس سے بصریٰ کے اونٹوں کی گردنیں روشن ہو جائیں۔
(کنزالعمال جز 14 ص 344 ناشر مکتبہ التراث الاسلامی حلب)

الساعۃ یعنی ظہور مہدی کی یہ علامت 1935ء میں پوری ہوگئی جبکہ سعودی عرب میں خدا کے فضل سے پٹرولیم اور دوسری معدنیات کی دریافت ہوئی اور شاہ ابن سعود نے غیر ملکی فرموں کے ذریعہ اس کے برآمد کئے جانے کا خصوصی اہتمام فرمایا۔

## نشان 15

قدیم شیعہ لٹریچر میں مہدی موعود کے پرچم کا ذکر ملتا ہے۔ (مہدی موعود ترجمہ جلد سیز دہم بحارالانوار علامہ مجلسی ص 1096 مطبوعہ طہران 1960ء) یہ خبر 1939ء کے جلسہ خلافت سلور جوبلی کے موقع پر کمال شان سے پوری ہوئی جبکہ حضرت مصلح موعود نے پہلی بار لوائے احمدیت کی پرچم کشائی کی۔ شیر خدا حضرت امیر المومنین علی المرتضیٰ نے ارشاد فرمایا:۔

"یظھر صاحب الرایۃ المحمدیۃ والدولۃ الاحمدیہ"

(ینابیع المودۃ جلد 3 ص 58 از علامہ شیخ سلیمان المعروف خواجہ کلاں متوفی 1877
مطبع العرفان صیدا بیروت)

یعنی مہدی موعود جو پرچم محمدی کا علمبردار ہوگا مملکت احمدیت کا جھنڈا لے کر ظہور کرے گا۔

اس روایت میں یہ بھی مذکور ہے کہ پرچم پر اسمعوا واطیعوا کے الفاظ ہوں گے یہ کشفی زبان میں اس عہد کی طرف لطیف اشارہ معلوم ہوتا ہے بلکہ اس کا خلاصہ ہے جو سیدنا نے سلور جوبلی کے موقع پر لوائے احمدیت لہرانے کے بعد شمع احمدیت کے پروانوں سے لیا تھا۔

## نشان 16

دوسری جنگ عظیم (یکم ستمبر 1939ء تا اگست 1945ء) کے دوران خدائے علیم وخبیر نے اپنے محبوب بندہ محمود المصلح الموعود کو کشوف والہامات کے ذریعہ بہت سی خبریں دیں جو اس آب وتاب سے اور کمال وضاحت کے ساتھ ظاہر ہوئیں کہ اپنے اور بیگانے تو الگ رہے مشرق ومغرب کے عظیم دانشور اور مفکر بھی حیرت زدہ ہوگئے مثلاً لیوپولڈ (شاہ بیلجیئم) کیرول (شاہ رومانیہ) بورس (شاہ بلغاریہ) رضا شاہ پہلوی کی دستبرداری۔ برطانیہ کی طرف سے فرانس کو برٹش ایمپائر سے الحاق کی پیشکش اور چھ ماہ بعد جنگی حالات کا پلٹا کھانا 10 مئی جرمن لیڈر روڈلف ہیس (Rodelf Hess) کا پیراشوٹ کے ذریعہ ساحل انگلستان پر اترنا۔ اٹلی کی فوجوں کا لیبیا میں چار بار انگریزی افواج کو پیچھے دھکیلنا اور بالآخر شکست کھانا۔ امریکہ کا انگریزوں کی مدد کے لئے 2800 جہاز بھجوانا۔ خاتمہ جنگ کے بعد مارسین پارٹی کا برسراقتدار آنا وغیرہ۔ (مزید تفصیل کے لئے ملاحظہ ہو کتاب ''گزشتہ وموجودہ جنگ کے متعلق پیشگوئیاں'' مؤلفہ حضرت مولانا جلال الدین شمس سابق امام بیت فضل لندن ومولانا محمد یعقوب صاحب طاہر مولوی فاضل۔
(المبشرات از دوست محمد شاہد)

## نشان 17

حضرت مصلح موعود نے جنگ عظیم کے دوران (عین اس وقت جبکہ ہٹلر کی فوجیں نہایت برق رفتاری سے بڑھتی جارہی تھیں اور پوری برٹش ایمپائر پر ایک زلزلہ سا بپا تھا) مجلس مشاورت قادیان 1941ء کے ممبران کو مخاطب کرتے ہوئے فرمایا:۔

اس جنگ میں خدا تعالیٰ کا دخل ہے اور جس جنگ میں خدا تعالیٰ کا دخل ہو۔ اس کا نتیجہ ...... احمدیت کے لئے مضر نہیں ہوسکتا۔ ابھی میں برابر دعا میں مشغول ہوں اور گو درمیانی واقعات اور اللہ تعالیٰ نے مجھے بتا دیئے ہیں مگر اس جنگ کے آخری نتیجہ اور انجام کے متعلق ابھی وضاحت سے علم نہیں ہوا۔ دوستوں کو چاہئے کہ وہ بھی دعا کریں کہ اللہ تعالیٰ اس عظیم الشان مصیبت سے جس کی نظیر دنیا میں نہیں ملتی اپنے بندوں کو بچالے۔

میں تو سمجھتا ہوں کہ اگر اس جنگ میں جرمنی کو شکست ہوئی تو اس کے بعد (دعوت الی اللہ) کا بہترین مقام جرمنی ہوگا جرمن قوم تین سو سال سے آگے بڑھنے کی کوشش کر رہی ہے اور اس غرض کے لئے اس نے بڑی بڑی قربانیاں کی ہیں۔ مگر ابھی تک وہ اپنے ارادہ میں کامیاب نہیں ہوسکی۔ اگر اس جنگ میں بھی اسے کامیابی حاصل نہ ہوئی۔ تو ہم اسے بتا سکیں گے کہ خدا نے تمہاری ترقی کا کوئی اور ذریعہ مقرر کیا ہوا ہے۔ جو سوائے اس کے کچھ نہیں کہ تم خدا کے دین میں داخل ہو جاؤ اور بحبل اللہ ترقی کر جاؤ پھر تمہیں دنیا میں کوئی مغلوب نہیں کر سکے گا پس میں سمجھتا ہوں جرمن قوم کا اس شکست میں دینی لحاظ سے بہت بڑا فائدہ ہے اور عنقریب......ہمیں ایک ایسا میدان میسر آنے والا ہے جہاں کے رہنے والے باتیں نہیں کرتے بلکہ کام کرتے ہیں اور زبانی دعوے نہیں کرتے بلکہ عملی رنگ میں قربانیاں کر کے دکھاتے ہیں''۔
(رپورٹ مشاورت 1940ء ص 136,135)

## نشان 18

یروشلم سے 16 میل دور مشرق میں وادئ قمران کے غاروں سے 1947ء سے اب تک قدیم نوشتوں کا بیش بہا خزانہ دستیاب ہوا ہے جو "Dead Sea Scrolls" (صحائف بحر مردار) کے نام سے دنیا میں مشہور ہیں۔ جو قرن اول کے عیسائیوں اور پہلی صدی قبل مسیح کے ایسینی یہودیوں سے تعلق رکھتے ہیں اور جن سے حضرت مسیح کی اصل شخصیت اور آپ کے عہد حیات پر تیز روشنی پڑتی ہے۔ غاروں سے برآمد ہونے والا یہ علمی خزانہ ظہور مہدی کا نشان اور خلافت احمدیہ کی حقانیت کا واضح ثبوت ہے۔ کیونکہ الشیخ الامام عبدالرحمٰن بن محمد البسطامیؒ (ولادت 858ھ) اور دوسرے اکابر نے سینکڑوں سال قبل اس کی پیشگوئی کی تھی جس کے الفاظ یہ ہیں:۔

ترجمہ: روایت ہے کہ مہدی انطاکیہ کے غار سے کتابیں برآمد کرے گا۔

(ینابیع المودۃ الجزء الثالث ص 53 الطبعۃ الثانیۃ للشیخ خواجہ کلاں۔ مطبوعہ مطبعۃ العرفان بیروت)

## نشان 19

سیدنا حضرت مصلح موعود نے 31 ؍اگست 1947ء سے قادیان سے پاکستان میں ہجرت فرمائی جس سے حضرت مسیح موعود کا الہام ''داغ ہجرت'' کمال فصاحت سے پورا ہوا۔ (تشحیذ الاذہان جولائی 1908ء ص 14)
عجیب بات یہ ہے کہ حضرت اقدس کو الہاماً یہ بھی بتا دیا گیا کہ یہ ہجرت ''پاک زمین'' کی طرف ہوگی چنانچہ آپ نے اپریل 1902ء میں ایک تازہ کلام الٰہی کا اردو ترجمہ درج ذیل الفاظ میں شائع فرمایا جس کا ایک ایک لفظ اعجازی رنگ میں ظاہر ہو چکا ہے:۔

''عیسائی لوگ ایذارسانی کے لئے مکر کریں گے اور خدا بھی مکر کرے گا اور وہ دن آزمائش کے دن ہوں گے اور کہہ خدایا پاک زمین میں مجھے جگہ دے یہ ایک روحانی طور کی ہجرت ہے''۔
(دافع البلاء ص 21 طبع اول مطبع ضیاء الاسلام پریس قادیان)

## نشان 20

جناب الٰہی نے حضرت مصلح موعود کو ہجرت سے قبل مختلف رؤیا وکشوف کے ذریعہ خبر دی کہ

قادیان اور اس کے گرد ونواح میں دشمن یکدم حملہ کر کے آئے گا۔ دشمن کی طرف سے خفیہ رنگ میں جنگ ہوگی۔

قادیان سے جالندھر تک بڑی خوفناک تباہی آئے گی اور لوگ نیلا گنبد یعنی آسمان تلے پناہ لیں گے۔

قادیان میں بھی دشمن غالب آجائے گا مگر بیت مبارک کا حلقہ اس مرحلہ میں پامردی سے مقابلہ کرے گا اور آخر محفوظ رہے گا۔

تباہی کے اس دور میں حضرت امام جماعت احمدیہ اپنے خاندان کے علاوہ بعض اپنے جاں نثار خدام کے ساتھ قادیان سے کسی دوسری جگہ مرکز کی تلاش میں ہجرت کر آئیں گے۔ ان کی ہجرت پر قادیان کے باشندوں میں ایک عام افسردگی سی طاری ہوگی مگر خدا تعالیٰ قادیان اور دوسری جماعت احمدیہ کو خاص برکتوں سے نوازے گا اور حضرت امام جماعت احمدیہ کے طفیل وہ صحیح سالم اس طوفان سے پار نکل آئیں گے۔ ہجرت کے بعد حضرت امام جماعت احمدیہ ایک پہاڑی کے دامن میں نیا مرکز تعمیر کریں گے۔ جہاں پہلے فوجی بارکوں کی طرز پر مکان بنانے پڑیں گے۔ اس مرکز کی بنیاد 1948ء میں رکھی جائے گی۔ یہ ہجرت دوسرے مہاجرین کی طرح کسی اضمحلال اور کمزوری کا موجب نہ بنے گی بلکہ اس کے نتیجہ میں جماعت احمدیہ کو ایک خاص عظمت وشوکت نصیب ہوگی اور اس کی شہرت اکناف عالم تک جا پہنچے گی۔

مستقبل کے یہ اہم انکشافات جن رؤیا وکشوف میں فرمائے گئے ان کی محیر العقول تفصیلات فضل عمر فاؤنڈیشن کی شائع کردہ معرکہ آراء کتاب رؤیا وکشوف سیدنا محمود میں شرح وبسط سے طبع شدہ ہیں جو خارق عادت معجزات کا مجموعہ ہیں اور جب ہم یہ دیکھتے ہیں کہ اس سلسلہ میں آپ کو پہلا مفصل خواب دسمبر 1941ء میں دکھلا دیا گیا تھا تو عقل دنگ رہ جاتی ہے کیونکہ اس وقت جنگ عظیم نے ساری دنیا کو لپیٹ میں لے رکھا تھا اور قرارداد پاکستان کو پاس ہوئے صرف پونے دو سال ہوئے تھے اور کسی کے وہم وگمان میں بھی نہیں آسکتا تھا کہ قادیان پر اب ایسا شدید حملہ ہوگا کہ حضرت مصلح موعود کو ہجرت کر کے ایک پہاڑ میں نیا مرکز قائم کرنا پڑے گا۔
(رؤیا وکشوف سیدنا محمود ص 162 تا 166)

## نشان 21

یہ نیا مرکز حضرت مسیح موعود کی پیشگوئی ''وہ تین کو چار کرنے والا ہوگا دوشنبہ ہے مبارک دوشنبہ'' کی شاندار عملی تعبیر تھا۔ تفصیل اس اجمال کی یہ ہے کہ ربوہ کے افتتاح کے کچھ عرصہ بعد عاجز نے حضرت مصلح موعود کی خدمت میں بذریعہ مکتوب عرض کیا کہ حال ہی میں مجھے ازالہ اوہام ص 77,76 کے مطالعہ کا موقع ملا جو الہام ''تین کو چار کرنے والا ہوگا'' کی آسمانی کلید ہے کیونکہ حضرت اقدس فرماتے ہیں کہ مجھے کشفی طور پر بتایا کہ

''تین شہروں کا نام اعزاز کے ساتھ...... میں درج کیا گیا......''

''اس کشف سے صاف پتہ چل گیا کہ تین کو چار کرنے سے مراد تین مقدس مراکز ہیں اس میں نئے مرکز کی تعمیر ہے جو حضور انور کے عہد مبارک میں مقدر تھا سو یہ ازلی تقدیر 20 ستمبر 1948ء کو معرض ظہور میں آئی جبکہ حضور نے اپنے دست مبارک سے افتتاح فرمایا اور عجیب تر بات یہ ہے

کہ یہ افتتاح دوشنبہ ہی کو ہوا۔

اس مکتوب پر امام عالی مقام حضرت مصلح موعود کی طرف سے بہت جلد ایک کارڈ عاجز کو موصول ہوا جس میں حضور انور نے خاکسار کی اس تشریح کو ازراہ شفقت و ذرہ نوازی شرف قبولیت بخشا اور اس کی تائید فرمائی۔

## نشان 22

''ترجمان القرآن'' حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ اور دیگر اکابر نے آیت قرآنی فـاذا جـآء (بنی اسرائیل:105) کی تفسیر میں لکھا ہے کہ مسیح موعود کے ظہور پر یہود نامسعود (عذاب الٰہی کا مورد بننے کے لئے) فلسطین میں جمع ہو جائیں گے (درمنثور از حضرت جلال الدین سیوطی جلد 3 ص 131، بحارالانوار جلد 13 ص 22 از باقر مجلسیؒ) 16 مئی 1948ء کو اسرائیلی حکومت کے قیام سے یہ خبر بھی پوری ہوگئی جو صداقت قرآن کا واضح نشان ہے۔

## نشان 23

مارچ 1953ء کے پُرآشوب دور میں سیدنا حضرت مصلح موعود نے درج ذیل اعلان عام فرمایا جو اخبار ''فاروق'' لاہور (4 مارچ 1953ء) نے صفحہ اول پر جلی الفاظ میں شائع ہوا۔

الفضل کو ایک سال کے لئے بند کردیا گیا ہے۔ احمدیت کے باغ کو جو ایک ہی نہر لگتی تھی اس کا پانی روک دیا گیا ہے پس دعائیں کرو اور اللہ تعالیٰ سے مدد مانگو اس میں سب طاقت ہے ہم مختلف اخباروں میں یا خطوں کے ذریعہ سے آپ تک سلسلہ کے حالات پہنچانے کی کوشش کرتے رہیں گے اور انشاء اللہ آپ کو اندھیرے میں نہیں رہنے دیں گے۔ آپ بھی دعا کرتے رہیں میں بھی دعا کرتا ہوں۔ انشاء اللہ فتح ہماری ہے۔ کیا آپ نے گزشتہ چالیس سال میں کبھی دیکھا ہے کہ خدا تعالیٰ نے مجھے چھوڑ دیا؟ تو کیا اب وہ مجھے چھوڑ دے گا؟ ساری دنیا مجھے چھوڑ دے مگر وہ انشاء اللہ مجھے کبھی نہیں چھوڑے گا سمجھ لو کہ وہ میری مدد کے لئے دوڑا آرہا ہے۔ وہ میرے پاس ہے وہ مجھ میں ہے۔ خطرات ہیں اور بہت ہیں مگر اس کی مدد سے سب دور ہو جائیں گے۔ تم اپنے نفسوں کو سنبھالو اور نیکی اختیار کرو۔ سلسلہ کے کام خدا خود سنبھالے گا۔

## نشان 24

10 مارچ 1954ء کو سیدنا مصلح موعود پر نماز عصر کے وقت ایک بدبخت نے چاقو سے حملہ کیا اور کپڑے خون سے بھر گئے۔ حضور نے جلسہ سالانہ (28 دسمبر 1954ء) سے خطاب کرتے ہوئے اس سانحہ پر تفصیلی روشنی ڈالنے کے بعد پورے جلال سے فرمایا:

''بہرحال ایک بلا آئی اور چلی گئی۔ اللہ تعالیٰ کا فضل ہے کہ اس نے ہمیں اس سے محفوظ رکھا مگر میں اس موقعہ پر یہ کہہ دینا چاہتا ہوں کہ جو بھی واقعہ ہوا۔ حملہ کرنے والے کی نیت بہرحال مجھے مارنے کی اور نہ صرف مجھے مارنے کی بلکہ احمدیت کو مارنے کی تھی اور یہ میرا مذہبی فرض ہے کہ اس موقعہ پر میں یہ دنیا کو بتادوں کہ احمدیت کا میری زندگی پر انحصار نہیں ہے۔ حضرت مسیح موعود بانی سلسلہ احمدیہ آئے اور فوت ہوگئے۔ دشمن نے سمجھا کہ اب احمدیت ختم ہوگئی۔ لیکن اس کا یہ خیال غلط نکلا اور احمدیت قائم رہی اور ترقی کرتی چلی گئی۔ پھر حضرت خلیفۃ المسیح الاول کا زمانہ آیا اور لوگوں نے سمجھا کہ احمدیت حضرت خلیفۃ المسیح الاول کی وجہ سے قائم ہے۔ لیکن آپ بھی وفات پاگئے اور سلسلہ پھر بھی ترقی کرتا چلا گیا پھر سلسلے کی باگ ڈور اللہ تعالیٰ نے میرے ہاتھ میں دی۔ دشمن نے گمان کیا کہ بھلا یہ بچہ کیا کرسکے گا۔ آج نہیں تو کل یہ جماعت تباہ ہو جائے گی۔ لیکن وہ بچہ آج بوڑھا ہو رہا ہے۔ مگر احمدیت کا قدم جوانی کی طرف گامزن ہے۔ پس احمدیت کی ترقی کا تعلق یا انحصار کسی انسان پر نہیں ہے۔ یہ اللہ تعالیٰ کا لگایا ہوا پودا ہے۔ **جس نے بہرحال بڑھنا اور ترقی کرنا ہے اور اس کی شاخیں زمین سے آسمان تک پہنچتی چلی جائیں گی۔ انشاء اللہ تعالیٰ**

اس واقعہ کے ذریعہ اللہ تعالیٰ نے ایک بہت بڑا نشان بھی ظاہر فرمایا ہے اور وہ یہ کہ میرے متعلق حضرت مسیح موعود کا ایک الہام ''فضل عمر'' بھی ہے لوگ اکثر اس الہام کو پیش کیا کرتے تھے۔ لیکن اس کا عملی ظہور اس واقعہ کے ذریعہ ہوا ہے اور اللہ تعالیٰ نے یہ ظہور تمہارے ذریعہ سے نہیں بلکہ تمہارے دشمن کے ذریعے فرمایا ہے۔ مجھے جو خلیفہ بنایا گیا تو یہ تمہارے ہاتھ کا فعل تھا یہ درست ہے کہ ہمارے عقیدے کے مطابق خلیفہ خدا ہی بنایا کرتا ہے۔ اور اسی نے مجھے بھی خلیفہ بنایا لیکن اس نے بہرحال یہ کام تمہارے ذریعہ سے کرایا اور جس کام میں انسان کے ہاتھ کا دخل نظر آتا ہو اسے دشمن کے سامنے بطور دلیل پیش نہیں کیا جاسکتا۔ مگر فضل عمر کے الہام کے پورا ہونے کا تعلق تم سے نہیں بلکہ دشمن کے ساتھ تھا۔ کیونکہ مجھ پر حملہ کرنے کا فعل ایسا ہے جو تم کر ہی نہیں سکتے تھے۔ پس الہام کو پورا کرنا تمہارے اختیار میں نہ تھا۔ بلکہ مخالف کے اختیار میں تھا۔ چنانچہ اسی کے ذریعہ یہ پورا ہوا۔ جس دن حضرت عمر رضی اللہ عنہ پر حملہ ہوا۔ عین اسی دن مجھ پر حملہ ہوا جس طرح ان پر ایک غیر عقیدہ رکھنے والے نے حملہ کیا۔ اسی طرح مجھ پر بھی عقائد کا اختلاف رکھنے والے شخص نے حملہ کیا۔ جس طرح ان پر مسجد میں اور نماز کے وقت پیچھے سے آکر حملہ کیا گیا۔ اسی طرح یہاں ہوا۔ فرق صرف یہ ہے کہ حضرت عمرؓ پر فجر کے وقت حملہ ہوا اور مجھ پر عصر کے وقت لیکن تم تفاسیر اٹھا کر دیکھ لو۔ ان میں فجر اور عصر دونوں نمازوں کو صلوٰۃ وسطیٰ قرار دیا گیا ہے۔ گویا اس لحاظ سے بھی مشابہت موجود ہے۔

اب دیکھ لو یہ ساری چیزیں ایسی ہیں جو تمہارے اختیار سے باہر تھیں۔ گویا اللہ تعالیٰ نے دشمن کے ذریعہ اس الہام کو پورا کیا اور ایسے رنگ میں پورا کیا کہ کوئی انکار نہیں کرسکتا اور اسی طرح حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے ساتھ میری مشابہت کو بالکل واضح کردیا۔ فرمایا اس حملہ کے ذریعہ نہ صرف فضل عمر کا الہام پورا ہوا۔ بلکہ حضرت مسیح موعود کی وہ رؤیا بھی پوری ہوئی جس میں آپ نے فرمایا کہ میں نے محمود کے کپڑوں کو خون آلود دیکھا۔ اسی طرح اس حملہ کی اطلاع اللہ تعالیٰ نے مجھے بھی ایک رؤیا میں قبل از وقت دے دی تھی۔ اس رؤیا میں میں نے دیکھا تھا کہ گویا میں تحقیقاتی عدالت میں ہوں اور وہاں مجھ پر پیچھے سے حملہ کیا گیا ہے۔ غرض اللہ تعالیٰ نے اس حملہ کے ذریعہ احمدیت کا واضح نشان ظاہر فرمایا''۔

(الفضل 2 جنوری 1955ء ص 2،1)

## نشان 25

حضرت مسیح موعود نے اپنے رسالہ ''الوصیت'' میں بہشتی مقبرہ کی غرض یہ لکھی کہ:

''خدا تعالیٰ کا ارادہ ہے کہ ایسے کامل الایمان ایک ہی جگہ دفن ہوں تا آئندہ کی نسلیں ایک ہی جگہ ان کو دیکھ کر اپنا ایمان تازہ کریں اور تا ان کے کارنامے یعنی جو خدا کے لئے انہوں نے دینی کام کئے ہمیشہ کے لئے قوم پر ظاہر ہوں''۔

(الوصیت ص 19 دسمبر 1905ء)

حضور نے الوصیت میں ہی یہ پیشگوئی فرمائی کہ

''یہ مت خیال کرو کہ یہ صرف دور از قیاس باتیں ہیں بلکہ یہ اس قادر کا ارادہ ہے جو زمین و آسمان کا بادشاہ ہے۔ مجھے اس بات کا غم نہیں کہ یہ اموال جمع کیونکر ہوں گے اور ایسی جماعت کیونکر پیدا ہوگی جو ایمانداری کے جوش سے یہ مردانہ کام دکھلائے''۔

چنانچہ جناب مولوی عبدالرحیم صاحب اشرف مدیر ''المنیر'' فیصل آباد نے حضرت مصلح موعود کے زمانہ میں واضح طور پر اعتراف حق کرتے ہوئے لکھا کہ:۔

''قادیانی تنظیم کا تیسرا پہلو وہ ...... نظام ہے جس نے اس جماعت کو بین الاقوامی جماعت بنا دیا ہے۔ اس سلسلے میں یہ حقیقت اچھی طرح سمجھ لینے کی ہے کہ بھارت، کشمیر، انڈونیشیا، اسرائیل، جرمنی، ہالینڈ، سوئٹزرلینڈ، امریکہ، برطانیہ، دمشق، نائیجیریا، افریقی علاقے اور پاکستان کی تمام جماعتیں مرزا محمود احمد صاحب کو اپنا امیر اور خلیفہ تسلیم کرتی ہیں اور ان کی بعض دوسرے ممالک کی جماعتوں اور افراد نے کروڑوں روپے کی جائیدادیں ''صدر انجمن احمدیہ ربوہ'' اور ''صدر انجمن احمدیہ قادیان'' کے نام وقف کر رکھی ہیں''۔

(المنیر لائل پور 2 مارچ 1956ء ص 10)

## نشان 26

سیدنا مصلح موعود نے تفسیر کبیر سورۃ الناس میں اپنی وفات کی نسبت حسب ذیل الہامی خوشخبری شائع فرمائی:۔

''یہ اللہ تعالیٰ کا احسان ہے کہ اس نے مجھے یہ خوشخبری دی ہے کہ اللہ تعالیٰ میرے کاموں کو پورا کرے گا اور میرا انجام نہایت خوشکن ہوگا۔ چنانچہ 1942ء میں اللہ تعالیٰ نے مجھے الہاماً فرمایا...... کہ حسن کی موت بہترین موت ہوگی اور ایسے وقت میں ہوگی جو بہتر ہوگا اس الہام میں ...... بتایا گیا ہے کہ اللہ تعالیٰ میری ذات سے تعلق رکھنے والی پیشگوئیوں کو پورا کرے گا اور میرا انجام بہترین انجام ہوگا اور جماعت میں کسی قسم کی خرابی نہیں ہوگی''۔

(تفسیر کبیر جلد دہم ص 571 ناشر نظارت اشاعت)

ہم پر کرم کیا ہے خدائے غیور نے
پورے ہوئے جو وعدے کئے تھے حضور نے